

# اچھے رشتوں کی تلاش

رشتۂ صالحہ کے مجرب وظائف



از قلم، محمد مشتاق قادری اویسی

الحمد للّٰہ ربّ العالمین والصلوٰۃ والسّلام علیٰ سیّد الانبیاء والمرسلین

اما بعد فاعوذ با للّٰہ من الشیطٰن الرجیم ط بسم اللّٰہ الر حمٰن الر حیم ط

**آج** کے اس پرآشوب دَور میں جس طرف نگاہ اُٹھائیں ہرشخص مصیبت وآزمائش میں مبتلا نظر آتا ہے مصیبت وآزمائش کبھی تو بطورِامتحان ہوتی ہے اور کبھی بطورِسزائے اعمال۔

**انسان** کی حد سے بڑھی خواہشات کہ جن کی تکمیل کیلئے حلال وحرام کی تمیز کو بالائے طاق رکھ دینا اس مصیبت وآزمائش کی بنیادی وجہ ہے۔اس کے علاوہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی جانب سے عطاشدہ نعمتوں کو اپنا ذاتی کمال اور ذاتی خوبی جاننا اور پھر اس کے نتیجے میں شکرگزاری سے غفلت اور اس غفلت کے باعث فرائض وواجبات کو ترک کردینا اس مصیبت وآزمائش کی دوسری بڑی وجہ ہے۔

جب انسان اللہ عزّ وجل کی نافرمانی میں حد سے بڑھنے لگتا تو وہ طرح طرح کے مسائل کا شکار ہونا شروع ہوجاتا ہے کبھی اُسے زروتجارت میں بے برکتی کی شکایت ہوتی ہے اور کبھی گھر میں بے سکونی کا سامنا کرنا پڑتا ہے،کبھی اولاد کی نافرمانی پریشان کرتی ہے اور کبھی جوان بیٹیوں کی گھر میں موجودگی اور رِشتۂ صالحہ کا دور دور تک نظر نہ آنا اور ماں باپ کیلئے گھر میں سب سے بڑی پریشانی اور فکرمندی بچیوں کیلئے مناسب رِشتہ نہ ملنا ہے۔

**واضح رہے** کہ گھر میں اچھے اور مناسب رشتے نہ آنا صِرف گردش اور بندش کے باعث ہی ممکن نہیں بلکہ بسا اوقات اس میں خود والِدَین کا بڑا عمل دخل ہوتا ہے اوّل تو دِینی معیار چھوڑ کر خود اپنا معیار قائم کرلیا جاتا ہے کہ اچھے اور مناسب رشتے کیلئے یہ معیار کافی ہے کہ رِشتہ شریف النسب اور دینِ اسلام کے احکامات پر کاربند ہو، اب اگر مزید سے مزید تر کی تلاش جاری رہی تو یہ دوسری سنگین غلطی ہے۔گھر میں اچھے اور مناسب رِشتہ کا آنا اللہ تعالیٰ کی عطا اور کرم نوازی ہے اب اس نعمت کو ٹھکرانا اور مزید جدید طرزِفکروعمل کے رشتوں کے انتظار میں رہنا اللہ عزّ وجل کی نعمتوں کی ناشکری ہے اور اللہ تبارک وتعالیٰ کو ناشکرے لوگ ہرگز پسند نہیں۔جب گھر میں آتے اچھے اور مناسب رشتوں کو ٹھکرادیا جاتا ہے تو بطورِآزمائش اب مزید رِشتے آنا بند ہوجاتے ہیں کہ جسے کم فہمی کی بناء پر بندش وتعویذاتِ بد پر محمول کیا جاتا ہے۔

**یادرہے** کہ بندش اور تعویذاتِ بد سے بھی رِشتوں کی بندش ہونا ممکن ہے مگر آج کے اس دَور میں زِیادہ تر رِشتہ نہ آنے کی وجوہات سطورِبالا میں بیان کردی گئی ہیں۔

ان تمام مسائل کے پیشِ نظر راقم الحروف نے اِرادہ کیا ہے کہ عوام و خواص کو اس مصیبت و آزمائش سے محفوظ رکھنے اور خدانخواستہ مبتلاء ہونے کی صورت میں اس کے تدارک کیلئے سعیٔ جمیل کی جائے۔ لہٰذا فقیر اس رِسالے میں حصولِ رشتۂ صالحہ کے مجرب وَ ظائف قلمبند کر رہا ہے کہ جن کی بَرَکت سے اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل اچھے اور مناسب رشتے آنا شروع ہو جائیں گے اور آخر میں بندش اور تعویذاتِ بد کے اثرات سے محفوظ رہنے اور ان میں مبتلاء ہونے کی صورت میں ان سے چھٹکارہ پانے کیلئے مکمل علاج تحریر کیا جائے گا۔

اللہ عزَّ وجل سے دعا ہے کہ مولیٰ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو ہر قسم کی پریشانیوں اور مصیبتوں سے محفوظ رکھے اور تمام مسلمان بچیوں کیلئے اچھے اور مناسب رِشتے مہیا فرمائے۔ آمین بجاہِ النبی الامین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

فقط والسلام

احقر العباد محمد مشتاق قادری اُویسی

## شرائط و ھدایات

اس رسالے میں درج شدہ تمام اعمال وو َظائف کی اجازت کیلئے مندرجہ ذیل ہدایات پر عمل کرنا لازِم ہے۔

نمازِ پنجگانہ کی پابندی ...... ظاہری و باطنی تمام گناہوں سے پرہیز...... کثرتِ دُورد وسلام ......حتی الوسع صَدَقہ و خیرات کی پابندی...... جو وظیفہ پڑھا جائے صحیح تلَفُّظ اور مخارِج سے پڑھیں...... جو تعداد بیان کی جائے اُس کی پابندی اور مدّتِ عمل کیلئے ایام کی پابندی...... دُنیاوی معاملات کے مقابلے میں اُخروی معاملات کو ترجیح دے۔

**جو شخص** مندرجہ بالا شرائط پر مکمل کاربند ہو وہ اس رسالے میں موجود تمام اَوراد ووَ ظائف سے مستفیض ہوسکتا ہے۔

اللہ عزَّ وجل تمام مسلمانوں کو کامیابی و کامرانی عطا فرمائے۔ آمین بجاہِ النبی الامین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

# نیک رشتہ

اگر کسی لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو اور بڑی کوشش کے باوجود رُکاوٹ ہو تو یہ عبارت لکھ کر لڑکی کے گلے میں ڈالیں، اِن شاءَ اللہ تعالیٰ کوئی نہ کوئی مناسب رِشتہ ضرور مل جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط وَمِنْ كُلِّ شَیْءٍ خَلَقْنَاهُ زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ٥

اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ قَوْلِكَ هٰذَا وَ بِحُرْمَةِ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمْ

اَنْ تَرْزُقَ فُلاں بنت فلاں زَوْجاً مَوَافِقاً غَيْرَ مُخَالِفٍ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ٥

نوٹ...... فلاں بنت فلاں کی جگہ لڑکی اور اُس کی ماں کا نام لکھے۔

# رشتۂ صالحہ کا آسان عمل

حصولِ رشتۂ صالحہ کیلئے نہایت آسان اور مجرب عمل ہے۔

بعد نمازِ عشاء دوبارہ وُضو کر کے دو رَکعت نمازِ نفل ادا کرے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد گیارہ گیارہ بار سورۂ اِخلاص پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد 129 مرتبہ یَا لَطِیْفُ پڑھ کر اپنے مقصد کیلئے دعا کریں۔ (مدتِ عمل تا حصولِ مراد)

# شادی کیلئے کثرت سے پیغام آئیں

لڑکا یا لڑکی کی شادی کا پیغام نہ آتا ہو یا رُکاوٹیں پیدا ہوتی ہو بار بار رِشتہ طے ہونے کے بعد چھوٹ جاتا ہوتو چاہئے کہ بروزِ جمعہ بعد نمازِ فجر اس دعا کو زعفران سے لکھ کر لڑکا یا لڑکی کے گلے میں لٹکائے۔ اِن شاءَ اللہ عزّ وجل رِشتہ اور رشتہ کی پختگی کا سامان غیب سے ہوجائے گا۔ تعویذ کو اچھی طرح پلاسٹک میں لپیٹ کر موم جامہ کر کے گلے میں باندھے تا کہ غسل کرتے وَقت پانی اندر سرایت نہ کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط يا حليم يا يعجل يا كريم لا يجهل يا ذالجبروت و يا ذالجود والقوة يا ذالرحمة الواسعة لا اله اِلَّا اللّٰه محمَّد الرسول اللّٰه صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم محمود كريم موجود و هو الغفور الودود، و من كل شئ خلقناه زوجين لعلكم تذكرون، اللّٰهم بحق اٰية هٰذا و بحرمة محمّد عليه السلام، ان ترزق هٰذهِ المرأة (لڑکی اور اُس کی ماں کا نام لکھئے) زوجا موافقا غير مخالف بحرمة محمّد واٰلهٖ اجمعين۔

**تعویذ** اگر مرد کیلئے ہے تو بجائے هـذه المرأة کے آخر تک یہ لکھا جائے ان ترزق هـذا الرجل ...... زوجة موافقة غير مخالفة بحرمة محمّد واٰلهٖ اجمعين ٥

## کثرتِ پیغام کیلئے

(سورۂ احزاب) یا ایّھا النّبی انا ارسلنك سے وکیلا تک ہرن کی جھلی یا سفید پاک کاغذ پر لکھ کر ایک ڈبّے میں رکھ کر گھر میں رکھیں ، اِن شاءَ اللہ عزّ وجل لڑکیوں کے پیغامِ نکاح بکثرت آنے لگیں گے۔

## لڑکی کی شادی میں رُکاوٹ

اگر کسی لڑکی کی شادی میں رکاوٹ ہو یا کسی معلوم یا نا معلوم وجہ سے کہیں شادی نہ ہوتی ہو تو وہ سورۂ الممتحنہ (سورت نمبر-60) روزانہ پانچ بار باوُضو پڑھے، اِن شاءَ اللہ عزّ وجل اس کی شادی کسی نیک بخت نوجوان سے ہوجائے گی۔

## فوری رشتۂ صالحہ کیلئے

اگر فوری طور پر رشتۂ صالحہ کی خواہش ہو تو لڑکی خود بعد نمازِ عشاء یَا مُعْطِیُ گیارہ ہزار بار گیارہ دِن تک اس طرح پڑھے کہ جمعرات سے شروع کرے اور اِتوار کو ختم کرے، اِن شاءَ اللہ العزیز اس کی مشکل آسان ہوگی۔

## بہترین عمل برائے رشتۂ صالحہ

نیک مناسب رشتہ کیلئے یہ عمل انتہائی مؤثر ہے۔ چاہیے کہ سفید ریشمی کپڑے پر سورۂ طٰہٰ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے لڑکی کے گلے میں ڈال دے تو اِن شاءَ اللہ عزّ وجل بفضلہٖ بہت جلد رِشتۂ صالحہ کا پیغام آئے اور شادی ہوجائے اور اولاد بھی نیک پیدا ہو۔

## شادی کا مجرب عمل

جس مرد یا عورت کی شادی نہ ہوتی ہو تو تمام کاموں سے فارغ ہو کر رات کو بعد نمازِ عشاء اوّل دو رکعت نماز نفل شادی ہونے کی نیت سے پڑھے اور بعد سلام کے اوّل و آخر گیارہ بار دُرودِ ابراہیمی کے اِکتالیس بار سورۂ اِخلاص پڑھے اور صِرف شادی کیلئے دُعا کرے۔ اِن شاءَ اللہ تعالیٰ مقصد پورا ہوگا۔ عمل کی مدت 90 دِن ہے۔ اس عرصے میں اگر منگنی یا شادی ہو جائے تب بھی نوّے دن پورے کرے، عورت ناغہ کے دن شمار کر کے بعد میں پورا کرے۔

## اگر منگنی کے بعد شادی میں رکاوٹ ہو

اگر کسی کی منگنی ہو چکی ہو اور اب شادی میں رکاوٹیں پیش آ رہی ہوں یا پھر لڑکے یا لڑکی والے منگنی توڑنے پر آمادہ ہوں تو بعد نمازِ عشاء پانچ سو بار یَا لَطِیْفُ یَا حَلِیْمُ پڑھے اوّل و آخر اکتالیس اکتالیس بار دُرود شریف پڑھے۔ اِن شاءَ اللہ العزیز ایک ماہ کے اندر اندر جملہ رکاوٹیں دور ہوں گی اور جلد از جلد شادی ہو جائے گی۔

**نوٹ**...... پڑھتے وقت لڑکی یا لڑکے کے وُرثاء کا تصوُّر کریں۔

## بیٹے / بیٹی کی اچھی جگہ شادی کیلئے

اگر کسی شخص کے بیٹے یا بیٹی کی شادی نہ ہوتی ہو اور چاہے کہ اچھی جگہ اور جلدی شادی ہو جائے تو وہ تین سو تیرہ (313) مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد اِکیس (21) روز تک اس آیت کو پڑھے اور اوّل و آخر جو بھی دُرود یاد ہو، گیارہ گیارہ بار پڑھے، اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل بہت جلد اچھی جگہ رِشتہ مل جائے گا۔

سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْبِتُ الْاَرْضُ
وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ مِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ ٥ (سورۂ یٰسین، آیت:36)

## نیک بیوی / شوہر کے حصول کیلئے

جس لڑکے یا لڑکی کی خواہش ہو کہ اُس کا شریکِ حیات نیک اور پرہیزگار و متقی ہو تو اُسے چاہئے کہ **سُورۃ مُزَّمِّل** شریف گیارہ جمعرات بعد نمازِ عشاء گیارہ مرتبہ پڑھے اور اوّل و آخر گیارہ بار دُرود شریف پڑھے۔ اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل اس عمل کی برکت سے نیک شریکِ حیات ملنے کی آرزو پوری ہوگی۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا سے لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَاماً ہ (پ:19، الفرقان،74)

## رُکی ہوئی شادی کا عمل

جن لڑکوں یا لڑکیوں کی شادیاں رُک جاتی ہوں اور والِدَین کو سخت پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہو تو بعد نمازِ فجر اور عشاء **سُورۃ مُزَّمِّل** شریف سات سات مرتبہ پڑھیں اور ختم عمل پر ایک تسبیح دُرود شریف کی پڑھیں اور دُعا کریں۔ اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل گیارہ روز میں کوئی نہ کوئی سبب ضرور بن جائے گا اور آسانی سے شادی کے مراحل طے پائیں گے۔

## رشتہ ملنے کا ورد

حصولِ رشتۂ صالحہ کے سلسلے میں اگر ہر طرف سے نا اُمیدی ہو چکی ہو اور بیٹیوں کیلئے کوئی معقول رشتے نہ مل رہے ہوں تو والدہ یا پھر کسی ہمدرد عورت کو چاہئے کہ بعد نمازِ عشاء دو رَکعت نمازِ نفل ادا کریں اور ہر رکعت میں گیارہ بار سورۂ اِخلاص پڑھے سلام پھیرنے کے بعد **سُورۃ یٰسٓ** شریف کو سات مبینوں کے ساتھ ایک مرتبہ پڑھے پھر ایک تسبیح يَا وَدُوْدُ يَا لَطِيْفُ کی پڑھے، اوّل و آخر سات بار مندرجہ ذیل دُرود شریف پڑھے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کی مہربانی سے سترہ (17) یوم میں مناسب و معقول اچھا رِشتہ مل جائے گا۔ دُرود شریف یہ ہے:۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلوٰةً دَآئِماً وَّسَلِّمْ سَلَاماً اَبَدًا عَلٰى حَبِيْبِكَ وَسَيِّدِ النَّبِيِّكَ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ فَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ہ

## پسند کی شادی

جولڑکا یالڑکی پسند کی شادی کرنا چاہیں کہ جس میں اسکے والدین راضی ہوں مگر سامنے والے راضی نہ ہوتے ہوں تو اس عمل کو شروع کریں۔ اِن شاءَاللہ عزَّ وجل اِکتالیس یوم میں رِشتہ ہوجائے گا۔

**والدین پڑھیں:**

بعد نمازِ عشاء گیارہ سوگیارہ (1111) بار پڑھیں: یَا وَدُوْدُ یَا لَطِیْفُ

**لڑکا / لڑکی خود پڑھے:**

بعد نمازِ عشاء گیارہ سوگیارہ بار پڑھیں: یَا جَامِعُ اوّل وآخر گیارہ بار دُرود شریف پڑھیں۔ (پڑھتے وقت اُن کا تصوُّر رکھیں)

## وظیفہ برائے رشتہ بنات

بیٹی کا رشتہ نہ ملنے کی صورت میں اسمِ مبارک یَا عَدْلُ کا وِرد کریں، اللہ عزَّ وجل اچھا اور بہترین رِشتہ عنایت فرمائے گا اور اگر جہیز کے معاملات میں پریشانی ہو تو اللہ تعالیٰ اسباب پیدا فرمائے گا۔ اس اسمِ مبارک کا وظیفہ کرنے والے کی اللہ تعالیٰ بیٹیوں کے نصیب سمیت جمیع اُمور میں کفالت اپنے ذِمے لے لے گا۔

بعد نمازِ مغرب دو رَکعت نمازِ نفل ادا کریں اور اس وظیفے کو وقت کی مناسبت سے 100، 300 یا پھر 1000 بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت پوری ہونے کا سوال کرے۔ اِن شاءَاللہ عزَّ وجل بہت جلد رشتۂ صالحہ ہو اور جہیز کے معاملات میں آسانی۔ اوّل وآخر گیارہ بار دُرود شریف پڑھیں۔ (مُدّتِ عمل تا حصولِ مراد)

## رشتۂ صالحہ کا عمل

اگر کوئی لڑکی شادی کے قابل ہو اور کوئی مناسب رشتہ نہ آتا ہو یا شادی میں رکاوٹ ہو تو اِکیس بار روزانہ سورۂ طٰهٰ پڑھے۔ اِن شاءَاللہ عزَّ وجل مناسب جگہ رشتہ طے ہوجائیگا۔ بہتر یہی ہے کہ بعد نمازِ فجر پڑھے۔ اوّل وآخر گیارہ بار دُرودِ ابراھیمی پڑھے۔

## بچیوں کا نصیبہ کھولنے کیلئے

جو والدین اپنی بچیوں کے نصیب کی وجہ سے پریشان ہوں اور بچیوں کیلئے کوئی مناسب رِشتہ نہ مل رہا ہو تو اُنہیں چاہئے کہ بعد نمازِ عشاء سورۃ السجدہ اکیس بار پڑھے اور پڑھ کر بچیوں کیلئے اچھا رشتہ ملنے کی دعا کریں۔ اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل دو ہفتے میں ہی کوئی نیک صالح رِشتہ مل جائے گا۔ اوّل وآخر اکتالیس بار دُرودِ ابراہیمی پڑھے۔ (مدتِ عمل اِکیس دِن)

## پیغامِ نکاح قبول ہو

اگر کوئی اپنی لڑکی یا لڑکے کیلئے کوئی مناسب جگہ رشتے کی بات کرنے جائے اور تمنا ہو کہ وہ اِنکار نہ کریں تو اس آیتِ مبارکہ کو زعفران سے لکھ کر دائیں بازو پر باندھے۔ اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل اُس کا پیغام قبول ہو اور بہت جلد آسانی سے رشتۂ صالحہ طے ہو۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط قُلۡ اِنَّ الۡفَضۡلَ بِيَدِ اللّٰهِ سے
وَاللّٰهُ ذُو الۡفَضۡلِ الۡعَظِيۡم تک لکھے۔ (پ:3، العمران، نمبر:73-74)

## مجرب عمل برائے نکاح

دو رَکعت نماز نفل پڑھ کر اوّل وآخر سات سات مرتبہ دُرود شریف کے ساتھ تین سو تیرہ (313) مرتبہ یہ آیتِ کریمہ پڑھیں:

بسم اللہ الرحمٰنِ الرحیم ط وھو الذی خلق --- تا --- ربك قدیرا ہ
(پ:19، الفرقان، نمبر:54)

پھر نیک، شریف وباعزت رِشتہ کیلئے اللہ عزَّ وجل سے دعا کریں اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل گیارہ دِنوں میں ہی پیغام آنا شروع ہوں۔ اوّل وآخر گیارہ بار دُرود شریف پڑھیں۔ (مدتِ عمل: اکیس یوم)

## اگر کوئی مناسب رِشتہ نہ ملے

اگر بیسار تگ ودو کے بعد بھی کوئی مناسب رشتہ نہ مل رہا ہو تو بعد نمازِ عشاء اوّل وآخر گیارہ بار دُرود شریف کے ساتھ سو مرتبہ یہ آیتِ کریمہ پڑھیں:

بسم اللہ الرحمٰنِ الرحیم ط

اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ --- سے --- وَیَکْشِفُ السُّوْٓءَ تک۔

(پ:20،النحل،نمبر:62)

(مدتِ عمل: اکیس یوم)

## اگر لڑکا / لڑکی راضی ہوں مگر---

اگر کوئی پسند کی شادی کرنا چاہتا ہو اور اس سلسلے میں والدین بے نیازی کا مظاہرہ کریں تو ایسے جائز و حلال مقصد کیلئے لڑکا اور لڑکی یہ عمل کریں:

اوّل وآخر گیارہ بار دُرود شریف کے بعد نمازِ عصر **سورۃ العصر** 101 مرتبہ پڑھے اور اِختتام پر اپنے جائز مقصد کے حصول کیلئے اللہ عزَّ وجل کی بارگاہ میں دعا کریں۔ اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل اس عمل کی بدولت والدین راضی ہو جائیں گے اور اُن کی شادی کردیں گے۔ (مدتِ عمل: اکیس یوم)

**تنبیہ......** خدانخواستہ اگر اس مدت میں کوئی واضح راہ نہ ملے تو سنگین قدم اُٹھانے سے گریز کریں اور اللہ عزَّ وجل کی رَحمت پر کامل بھروسہ کرتے ہوئے اس عمل کو جاری رکھیں۔ اللہ عزَّ وجل ضرور کرم فرمائے گا۔

**نوٹ......** نمازِ پنجگانہ کی پابندی لازِم ہے۔

## رشتۂ صالحہ کا تعویذ

اگر باوجود کوشش کے کوئی رشتہ نہ آتا ہو اور اگر آتا ہو اور ناپسند کر کے چلا جاتا ہو تو **سورۃ النحل** کی ابتدائی سولہ آیات باوضو پاک وصاف کاغذ پر مُشک وزعفران یا امرِ مجبوری پاک روشنائی سے لکھ کر لڑکی کے گلے میں ڈال دے اور روزانہ اس تعویذ کو اگر بتی کی دھونی دیتے رہیں۔ اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل بہت جلد رِشتہ آئے اور پسند کر کے بات طے کرے۔

**نوٹ**...... نمازِ پنجگانہ کی پابندی لازِم ہے۔

## جلدی شادی ہونے کا عمل

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی میں بے حد دُشواریاں ہوں اور کسی طرح سے رِشتہ طے نہ ہوتا ہو تو ایسے میں بعد نمازِ عصر اوّل وآخر اِکیس بار دُرود شریف کے ایک مرتبہ ذرا بلند آواز سے **سورۃ احزاب** تلاوت کرے اور مسلسل گیارہ دِن عمل کرے۔ اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل اِن گیارہ دِنوں میں رشتہ طے ہو جائے گا۔

**نوٹ**...... نماز کی پابندی شرط ہے............ یہ عمل خلوت (تنہائی) میں کرے۔

## پسند کی شادی ہوکر رہے

اگر کوئی پسند کی شادی میں مسائل کا شکار ہو اور اپنی پسند کی شادی کے علاوہ کہیں اور شادی کا سوال ہی پیدا نہ ہو تو چاہئے کہ بعد نمازِ فجر 786 مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط پڑھ کر اللہ عزَّ وجل سے اپنے مقصد کیلئے دُعا کرے۔ اوّل وآخر ایک سو ایک بار کوئی سا دُرود شریف پڑھے۔ اور رات سوتے وقت تین سو بار یَا لَطِیْفُ یَا سَلَامُ پڑھ کر اپنے مقصد کیلئے دعا کرے اور اپنی پسند کی شادی کا تصوُّر کر کے سو جائے۔

**مدتِ عمل:** چالیس یوم ہے۔ اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل اسی عرصے میں پسند کی شادی ہو جائے گی۔

**نوٹ**...... نماز کی پابندی لازم ہے اور اس عمل کا کسی پر اظہار نہ کرے، بغیر بات چیت کئے سو جائے۔

## اگر منگنی ٹوٹنے کا خطرہ ہو

جن لڑکوں یا لڑکیوں کی منگنی ہوچکی ہو اور خاندانی مسائل یا دیگر وجوہات کی بناء پر اگر منگنی ٹوٹنے کا خطرہ ہو تو اُنہیں چاہئے کہ بعد نمازِ عصر تین مرتبہ یٰسٓ شریف کی تلاوت کریں اور اسکے بعد تین تسبیح یَا اَللّٰہُ یَا فَتَّاحُ کا وِرد کریں اگر لڑکا یا لڑکی خود نہ پڑھ سکے تو والِدَین یہ عمل کریں۔

عمل کی مدت متواتر گیارہ یوم ہے۔اوّل و آخر گیارہ بار دُرود شریف پڑھیں۔

## طلاق یافتہ کی دوبارہ شادی کا عمل

اگر خدانخواستہ لڑکی کو طلاق ہوچکی ہو اور والدین کی کوشش ہو کہ کسی طرح دوبارہ اس کا گھر بس جائے تو انہیں چاہئے کہ بعد نمازِ فجر دو مرتبہ سورۂ یٰسین شریف تلاوت کرے اور گیارہ سو مرتبہ یَا مُعِیْدُ کا وِرد کرے۔ اِن شاءَ اللہ عزّ وجل اِکیس سے اکتالیس دِن کے مسلسل عمل سے لڑکی کیلئے دوبارہ رِشتۂ صالحہ مہیا ہو۔ عمل کے اختتام پر حصولِ رشتہ صالحہ کی دعا ضرور کرے۔

## شادی کروانے کا لاجواب عمل

اگر کوئی اچھی جگہ رشتۂ صالحہ کا خواہش مند ہو اور بظاہر کوئی سبب نہ بن رہا ہو تو چاہئے کہ بروزِ جمعہ بعد نمازِ عصر تا مغرب مسجد میں بیٹھ کر آنکھیں بند کر کے بے شمار پڑھے۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ

اذانِ مغرب پر اپنے مقصد کیلئے دعا کرے اور مسلسل تین یا پانچ جمعوں تک جاری رکھے۔ اِن شاءَ اللہ عزّ وجل بہت جلد ہی خواہش پوری ہوگی۔

## مخالف فریق کو شادی پر آمادہ کرنے کا عمل

**مخالف** فریق کو رضا مند کرنے کیلئے نہایت مجرب عمل ہے۔ چاہیے کہ حسبِ ضرورت لاہوری نمک لیکر اُس پر بروزِ جمعۃ المبارک بعد نمازِ جمعہ اوّل و آخر دس دس بار دُرود شریف کے ایک ہزار ایک بار **یَا وَدُوْدُ** پڑھ کر دَم کریں اور خیال رہے کہ یہ نمک زمین پر ہرگز ہرگز نہ گرے، بہت احتیاط رکھی جائے جو اسے کھائے گا باذن اللہ تعالیٰ مطیع و فرمانبردار ہوگا۔ جس کی نیت سے پڑھا ہے اُسی پر اثر ہوگا اور اگر دوسرے کھائیں تو بھی فائدہ ہوگا۔ اِن شاءاللہ العزیز آپس میں خلوص و محبت پیدا ہوگی۔

**نوٹ**......اگر فریقِ مخالف گھر آئے تب بھی اس نمک سے فائدہ حاصل کیا جاسکتا ہے۔ (مجرب ہے)

## شادی کروانے کا اکسیر عمل

**اگر** بصد کوشش کے کوئی نیک اور جائز رشتہ نہ ملتا ہو اور عمر بڑھتی جا رہی ہو تو ایسے میں چاہیے کہ کسی ولی کامل کے مزار پر بعد نمازِ عشاء بیٹھ کر سورۂ یٰسین شریف تین بار پڑھے اور ہر دفعہ ختم پر سات سو مرتبہ **یَا وَاجِدُ یَا مُجِیْبُ** پڑھے اور اللہ عزّ وجل سے اُس ولیِ کامل کے توسل سے دعا مانگے۔ اِن شاءاللہ العزیز شادی میں رُکاوٹیں دُور ہوں اور بہت جلد رِشتۂ صالحہ میسر آئے۔

**فائدہ**......اس عمل کو بروز جمعرات شروع کرے اور بروز اتوار ختم کرے۔

**عمل** شروع کرنے سے قبل و بعد ایک تسبیح دُرود شریف کی ضرور پڑھے جب حاجت پوری ہو جائے تو اُس ولیِ کامل کے مزار پر چادر اور پھول چڑھائے اور کچھ نیاز حسبِ توفیق تقسیم کرے۔

## اگر لڑکی کی شادی کیلئے جہیز کا انتظام نہ ہو

بسا اوقات لڑکی کیلئے اچھا اور شریف رشتہ میسر آتا ہے مگر رسم ورواج کی بناء پر جہیز کا کوئی انتظام نہیں ہو پاتا کہ جس کی وجہ سے رِشتہ ٹوٹنے کا خطرہ لاحق ہوتا ہے ایسے میں والدین کس قدر پریشانی کا سامنا کرتے ہیں اس کا اندازہ کرنا کوئی مشکل نہیں ہے۔ ایسی حالت میں والدین کو چاہیئے کہ صبر وتحمل اور اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرتے ہوئے درج ذیل عمل کریں، اِن شاءَ اللہ عزَّ وجلّ عمل کی مدت پوری ہونے سے قبل ہی انتظام ہوجائے گا۔

عمل یہ ہے:

دُرود ابراھیمی ...... گیارہ مرتبہ

سورۂ مُزّمل ...... گیارہ مرتبہ

یَا مُغْنِیُ ...... گیارہ سوگیارہ مرتبہ

دُرود ابراھیمی ...... گیارہ مرتبہ

بعد نمازِ عشاء شروع کرے اور آخر تک کسی سے بات نہ کرے بہتر ہے کہ خلوت اِختیار کرے اور اس عمل کا کسی سے تذکرہ نہ کرے۔

مدت عمل...... اکتالیس یوم۔

**یہ عمل** شروع کرنے سے قبل راقم الحروف سے تحریری اجازت لینا ضروری ہے۔

## اگر شادی میں جِنّات رُکاوٹ ڈالیں تو

**اکثر** دیکھا گیا ہے کہ نوجوان لڑکیوں پر جنات کا اثر ہوجاتا ہے کہ جس کی وجہ سے لڑکی کی کسی اچھی جگہ بات چیت ہوتے ہوتے بگڑ جاتی ہے اور وہ شریر جن حصولِ رشتۂ صالحہ میں طرح طرح کی رُکاوٹیں پیدا کرنا شروع کردیتے ہیں۔

**اس** مشکل سے خلاصی کیلئے درج ذیل میں عمل نہایت مناسب ہے۔ بعد نمازِ عشاء لڑکی کے والدین میں سے کوئی سورۂ حشر کی آخری تین آیات هو الله الذی --- سے --- العزیز الحکیم ہ تک سو بار پانی پر دَم کرکے وہ پانی سارا دِن استعمال کرائیں اور مسلسل اِکیس دِن تک عمل کریں۔

**اِن شاءَ اللہ** عزَّ وجلّ اس عمل کی بدولت تمام رکاوٹیں دُور ہوں اور شریر جنات سے امان حاصل ہو اور اگر کسی صالح شخص سے مندرجہ بالا آیات زعفران وغیرہ سے لکھوا کر لڑکی کے گلے میں ڈالے تو جلد کامیابی ہو اور بہت جلد رشتۂ صالحہ میسر ہو۔ (اِن شاءَ اللہ عزَّ وجلّ)

# برکاتِ قصیدۂ بُردہ شریف

اگر ہر طرح کے حیلوں کے باوجود لڑکی کیلئے کوئی صالح رشتہ نہ ملے تو ایسی صورت میں نو چندی شبِ جمعہ کو بعد نمازِ عشاء قصیدۂ بردہ شریف سترہ بار پڑھ کر لڑکی کی شادی کیلئے دعا کریں۔ اِنْ شاءَ اللہ عزَّ وجل سات جمعوں کے عمل سے لڑکی کیلئے ضرور کوئی رشتۂ صالحہ میسر آئے۔

**نوٹ**...... اگر ایک فرد تنہا نہ پڑھ سکے تو تین افراد مل کر پڑھیں۔ پڑھنے والوں کا نمازی پرہیز گار ہونا ضروری ہے۔

﴿ مجربّ المجرب ہے ﴾

# رشتۂ صالحہ کا مجرب اور آسان عمل

بروز اتوار پہلی ساعت میں سورۂ حج کی آیت نمبر پانچ وَتَرى الارض ھا مدة --- سے --- من فی القبورہ نمبر سات تک زعفران سے لکھ کر دائیں بازو پر باندھے اور روزانہ بعد نمازِ فجر اسی وظیفے کو اکتالیس بار پڑھے۔ اِن شاءَ اللہ العزیز دو ہفتوں میں مراد حاصل ہو۔ (مجرب ہے)

# جس مرد کی شادی نہ ہوتی ہو

جس مرد کی شادی نہ ہوتی ہو وہ شروع ماہ میں تین دِن روزہ رکھے اور رات میں سورۂ مزمل کو اکیس مرتبہ پڑھے۔ تین ماہ یہ عمل برابر کرے۔ اِن شاءَ اللہ عزَّ وجل نیک بیوی نصیب ہوگی۔

**نوٹ**...... ہر اسلامی مہینے کے پہلے تین دِن یہ عمل کرنا ہے سارا ماہ عمل نہیں کرنا اور یہ عمل صِرف مردوں کیلئے مخصوص نہیں بلکہ خواتین بھی کر سکتی ہیں۔

**نوٹ**...... ہر ماہ عمل کرنے سے قبل کچھ صَدَقہ ضرور ادا کرے۔

## لڑکیوں کی قسمت کھولنے کیلئے

**اگر** گھر کی لڑکیوں کی قسمت بند ہو کہ کوئی اچھا اور معقول رِشتہ نہ آتا ہو تو اس کیلئے مندرجہ ذیل عمل اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**بعد** نمازِ عشاء گھر کے چند بالغ افراد جو کہ صحیح مخارج سے قرآنِ پاک پڑھنا جانتے ہوں، باوُضو اکتالیس مرتبہ سورۂ یٰسین شریف پڑھیں اور اس کے بعد اسمِ جبروت تمام افراد مل کر سو کی تعداد پوری کریں۔

يَا كَرِيْمُ تَكَرَّمْتَ بِالْكَرَمِ وَالْكَرَمُ فِىْ كَرَمِ كَرَمِكَ يَا كَرِيْمُ

**پھر** اللہ تعالیٰ سے دعا کریں۔ اِن شاءَ اللہ عزّ وجل گیارہ دِن کے عمل سے لڑکیوں کی قسمت کھل جائے گی اور اچھے اور مناسب رشتے آنا شروع ہو جائیں گے۔

## بے سہارا بچیوں کی شادی کیلئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط امن يجيب المضطر اذا دُعاه و يكشف السوء

(پ۲۰_النمل:۶۲)

**جن** بچیوں کے والدین یا سرپرست نہ ہوں اور صورتحال میں رشتۂ صالحہ کیلئے دشواریاں پیدا ہو رہی ہوں تو اُنہیں چاہئے کہ روزانہ بعد نمازِ عشاء اس آیتِ کریمہ کو سو مرتبہ پڑھے اور گیارہ سو مرتبہ يَـا لَطِيْفُ کا وِرد کریں۔ اوّل وآخر گیارہ گیارہ بار دُرود شریف پڑھیں۔

**اِن شاءَ اللہ** عزّ وجل اس عمل کی برکت سے چالیس یوم کے اندر اندر اچھا اور مناسب رِشتہ مل جائے گا۔

## شادی کے جملہ اُمور بحسن و خوبی انجام پذیر ہوں

**بچیوں** کی شادی کے سلسلے میں اُس وقت تک والدین کو پریشانی رہتی ہے جب تک بچیاں اپنے گھر نہ چلی جائیں۔ عموماً دیکھا گیا ہے کہ حاسدین ان دِنوں خصوصی طور پر برائی پر آمادہ رہتے ہیں۔

**لہٰذا** ان تمام معاملات میں سورۂ قریش کو بعد نمازِ عصر اور عشاء اِکیس مرتبہ پڑھنا نہایت مفید ہے۔اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار دُرود شریف پڑھیں۔

**اِن شاءَ اللہ** عزّ وجل دشمن اور حاسدین بال بھی بیکا نہیں کر سکتے اور بحسن وخوبی تمام اُمور انجام پذیر ہوں۔

**نوٹ**......یہ عمل شادی کی تیاری سے لے کر نکاح تک جاری رکھیں۔

## ہر قِسم کی بندش کا علاج

**اکثر** بچیوں اور بچوں کے رِشتے صرف اسی وجہ سے طے نہیں ہو پاتے کہ وہ دشمنوں اور حاسدوں کی جانب سے سخت قسم کی بندش کا شکار ہوتے ہیں۔ ہر قسم کی بندش اور رُکاوٹ دُور کرنے کیلئے یہ عمل لاجواب اور تیر بہدف ہے۔

**عمل یہ ہے:**

**بعد** نمازِ فجر ایک مرتبہ سورۂ مزمل شریف، چاروں قل تین مرتبہ اور آیۃ الکرسی گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دَم کر کے لڑکی اور لڑکے کو پلائیں اور اُسی پانی سے ہاتھ منہ دُھلائیں۔اوّل و آخر گیارہ بار دُرود شریف پڑھیں۔

**اِن شاءَ اللہ** عزّ وجل اس عمل کو گیارہ روز مسلسل کرنے سے ہر قسم کی بندش ختم ہو جائے گی۔

**نوٹ**......اس عمل کی اجازت عام ہے۔

**نوٹ**......دم شدہ پانی زمین پر نہ گرے، کسی کیاری وغیرہ میں ڈال دیں۔

## استخارۂ نکاح

**منگنی** کرنے سے پہلے استخارۂ نکاح کر لینا بہتر ہوتا ہے کہ بعد میں پریشانی سے نَجات رہتی ہے جس لڑکی اور لڑکے کا استخارہ کرنا مقصود ہو اُن کا تصوُّر رجما کر بعد نمازِ عشاء ایک سو گیارہ مرتبہ یَا عَلِیْمُ اور ایک سو ایک بار سُبْحٰنَکَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ط اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ ہ (البقرۃ:32) پھر ایک سو گیارہ بار یَا عَلِیْمُ پڑھ کر تصوُّر میں دونوں کو رکھتے ہوئے سو جائے اِن شاءَ اللہ عزّ وجلّ خواب میں اس رشتہ کے بارے میں آگاہی حاصل ہو جائے گی۔

## اگر بات بگڑ جاتی ہو

**عموماً** گھروں میں لڑکیوں کے رِشتے آتے ہیں مگر بات نہیں بنتی اور اگر بن بھی جائے تو دو چار دن میں ٹوٹ جاتی ہے اور بظاہر اس کی کوئی وجہ بھی نہیں ہوتی مگر بات بنتے بنتے بلاوجہ ختم ہو جاتی ہے۔ اس صورت حال میں سورۂ بقرہ الٓمّٓ سے ھم المفلحون تک ایک سو ایک بار پڑھ کر دعا مانگیں۔

**اِن شاءَ اللہ** عزّ وجلّ بات بنی رہے گی اور مناسب رشتہ ہو کر رہے گا۔ (مدتِ عمل: اِکیس دِن)

## خبردار!

**نقلی** عاملوں، جعلساز باواؤں، سنیاسی باوا، بنگال کا جادو اور محبوب آپ کے قدموں میں جیسے اشتہارات سے بچیے اور اپنی دُنیا و آخرت سنواریے۔

اللہ تعالیٰ ان تمام اوراد و وَظائف سے ہر مسلمان مرد و عورت کو مستفیض فرمائے اور فقیر کی اس سعی کو اپنے دربار میں مقبول فرمائے۔ آمین بجاہِ النبی الامین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

فقط والسلام

احقر العباد محمد مشتاق قادری اُویسی